جلد ۸ نمبر ۹

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# اشاعت اسلام

اُردو ترجمہ

اسلامک ریویو انگریزی مجریہ مسجد ووکنگ (انگلستان)

زیر ادارت

## خواجہ کمال الدین مبلغ اسلام

درخواستہائے خریداری بنام منیجر اشاعت اسلام

عزیز منزل - لاہور

قیمت سالانہ للعہ

ممالک غیر کیلئے ۸

شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ۭ وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا
اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ۭ يُرِيْدُ اللّٰهُ
بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ۡ وَ
لِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ
وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ
فَاِنِّىْ قَرِيْبٌ ۭ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ
فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ
اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَاۗىِٕكُمْ ۭ
هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ۭ عَلِمَ اللّٰهُ
اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ
وَعَفَا عَنْكُمْ ۚ فَالْــٰٔنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَابْتَغُوْا مَا كَتَبَ
اللّٰهُ لَكُمْ ۠ وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ
الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ۠
ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ۚ وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ
وَاَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِي الْمَسٰجِدِ ۭ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ

# فہرست مضامین رسالۂ اشاعت اسلام لاہور

جلد (۱۱) — بابت ماہ جولائی ۱۹۲۵ء مطابق ذی الحجہ ۱۳۴۳ھ — نمبر (۷)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ جولائی سنہ ۱۹۲۵ء

# شذرات

**عیدالفطر** آخر جس بات کا ہمیں ہمیشہ خطرہ تھا۔ اس کا سامنا عید کو کرنا پڑا۔ پچیس اپریل بروز ہفتہ عیدالفطر کے لئے حسب معمول ساری قوموں کے مسلمان بھائی ووکنگ میں جمع ہوئے۔ یہ تو ایام ہی انگلستان میں بارش کے ہوتے ہیں۔ یہاں کے بھادوں کی کیفیت انگلستان کے اپریل میں ہوتی ہے۔ اس سے گو مجمع پر اثر ہوا۔ پھر بھی کئی سو اصحاب کا مجمع تھا۔ نماز تو خیر آسمان تلے ہو لی۔ لیکن نماز عید کے ختم ہوتے ہی بارش زور سے ہو لی۔ خیموں کا انتظام پہلے سے ہی ہو چکا تھا۔ چنانچہ کُل کے کُل حاضرین خیموں تلے کرسیوں پر جا بیٹھے۔ اور وہیں خطبۂ عید بھی ہوا جیسے کہ تصویر دکھلا رہی ہے۔ اور وہیں کھانے اور چاء کا انتظام بھی ہوا۔ لیکن وہ خاص لُطف جو ایسی تقریبوں پر ہوا کرتا ہے۔ وہ اپنی خوبی تمام تک نہ پہنچ سکا۔ یہ عید اس وقت گویا تیئسویں تھی۔ اور اس ملک میں جہاں آٹھوں پہر بارش کا خطرہ لیکن کچھ خدا کا فضل ایسا شامل حال رہا۔ کہ ہمیشہ عید کے وقت یا عین نماز کے وقت مطلع صاف ہو گیا۔ اس لمبے عرصہ میں یہ تیسرا موقعہ ہے۔ جو ہمیں یہ تکلیف اُٹھانی پڑی +

**موسم سرما کی عیدیں** زیادہ سے زیادہ دو عیدیں ہم اور مسجد ووکنگ کے ملحقہ سبزہ پر منا سکیں گے سنہ ۱۹۲۶ء

کی عید دس اپریل کے لگ بھگ ہوگی۔ جس وقت بھادوں کا سماں انگلستان میں جون پر ہوتا ہے۔ اور اس کے بعد مارچ کا مہینہ ہوگا یہ مہینہ نہایت سرد مہینہ ہوتا ہے۔ ناروے سویڈن سے برفانی ہوائیں منطقۂ حارہ کو جاتی ہوئی انگلستان پر سے گذرتی ہیں۔ جس سے مارچ کی سردی بعض وقت دسمبر کے جاڑے سے سوا ہو جاتی ہے۔ بہرحال مارچ میں اس عظیم الشان رسم کا دوکنگ میں منانا محالات سی ہو جائیگا سردی۔ برق۔ کُہر۔ وہ کونسی بات سردی کے متعلق ہے۔ جو پیدا نہ ہو جاویگی۔ اس وقت تو باہر چھوڑ اندر کمروں میں انگیٹھیوں کے بغیر بیٹھنا مشکل ہو جائیگا +

## توسیع مسجد کی ضرورت

مسجد کی موجودہ ساخت ساٹھ ستّر آدمیوں سے زیادہ نمازیوں کے لئے گنجائش نہیں رکھتی۔ چہ جائیکہ جہاں چار پانصد کی اوسط حاضری عیدین کی ہو۔ پھر نمازیوں کے علاوہ زائرین مسجد اور غیر مسلم احباب کا ایک خاصہ مجمع ہوتا ہے۔ پھر اُن کے کھانے کا انتظام وغیرہ وغیرہ۔ مسجد کی توسیع تو جسقدر جلد ہو ہو لی چاہیئے (ماخوذ از اسلامک ریویو ماہ جون ۱۹۲۵ء)

---

## حفاظتِ قرآن پر ایک تازہ بیکار حربہ

مسیحی مصنفین کی حرکات مذبوحی

انجیل ایک محرّف مبدّل کتاب ثابت ہوچکی مسیحی مُعلّمان نے خُود اعتراف کرلیا۔ کہ یہ کتاب ایک انسانی کتاب کی حیثیت رکھتی ہی۔ آج مسیحی مُصنّفین کے دل میں ایک کانٹا چُبھ رہا ہے۔ کہ کیوں قرآن اس زد تلے نہیں آتا جس نے انجیل توریت کی مزعومہ حیثیّت کتاب اللہ کو خاک میں ملا دیا۔ ہمارے قارئین کرام واقف ہونگے کہ آج سے کوئی دس سال پہلے ایک سُریانی الاصل مسیحی ڈاکٹر منگانا نے ایک

کتاب موسوم بہ قدیمی قرآن کے چند اوراق شائع کئے۔ اس کتاب کے دیباچہ میں یہ لکھا گیا۔ کہ یہ اوراق نہر سویز میں سے کسی پرانی چیزیں بیچنے والے کی دکان سے ایک انگریزی خاتون ڈاکٹر اگنس لوئیس صاحبہ کو ملے۔ ہم نے اس کتاب کو دیکھا۔ اور اس پر ریویو بھی اُس وقت کیا تھا۔ وہ درحقیقت چند ردی کاغذ ہیں۔ ان کی اگر کوئی حیثیت ہے تو صرف اسی قدر کہ وہ ورق کسی طالب علم کی عربی خط کی مشق کرنے کی وصلیاں ہیں۔ جس پر قرآن کی بعض سورتیں اس نے پہلے کاغذ پر لکھ کر پھر دوبارہ اسی پر دوسری طرف سے بطور مشق لکھیں۔ یہ لوگ ان مشرقی طریقوں سے تو نابلد ہیں وصلیوں کی حقیقت ان کی بلا سمجھے۔ جھٹ بول اُٹھے کہ یہ تو قدیمی اوراق ہیں۔ اور صرف قدیمی اوراق ہی نہیں بلکہ صحف عثمانی سے بھی پہلے کے ہیں۔ اور چونکہ اس طالب العلم نے ان وصلیوں میں بعض جگہ قرآن کی غلط نقل کی۔ اس سے یہ نتیجہ نکال لیا گیا۔ کہ قرآن بھی تحریف سے نہیں بچا۔ کیونکہ ان وصلیوں سے نہیں ملتا۔ ان امور کو ہم نے اس وقت بھی اپنے تنقیدی ریمارکوں٭ میں لکھا۔ ڈاکٹر منگانا اور ڈاکٹرہ لوئس کی یہ کوشش تو خاک میں مل گئی۔ اب ڈاکٹر منگا نا بارہ سال کے بعد پھر جاگ اُٹھے۔ آپ نے اب قرآن کریم کا ایک سریانی ترجمہ پیش کیا ہے۔ جس کے متعلق آپ صاف طور پر تو نہیں گول مول

٭ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب ۱۴ جون ۱۹۲۵ء کو انگلستان تشریف لے گئے ہیں۔ اور ارادہ رکھتے ہیں کہ وہاں جاتے ہی اس موضوع پر بالاستیعاب لکھیں۔ آنحضرت صلعم کا مکتوب شریف بنام مقوقس اس وقت موجود ہے اس وقت کی رسم خط عربی نے بدلتے بدلتے قریباً تین صدی کے اندر موجودہ خط نسخی کی شکل اختیار کرلی۔ ان تمام رسوم خط عربی کے نمونہ مصری خدیویہ کتب خانہ قاہرہ میں موجود ہیں۔ ان سب کے فوٹو حضرت خواجہ صاحب لئے ہوئے ہیں۔ منگانا نے جن اوراق کو بارہ سال ہوئے پیش کیا تھا اس کا رسم خط خط نسخی کا سا ہے۔ یہی ایک امر منگانا کے کل تار پود کے توڑنے کیلئے کافی ہے۔ مترجم

الفاظ میں اشارہ کرتے ہیں۔ کہ یہ ترجمہ بھی قدیمی ہے۔ اور چونکہ یہ ترجمہ بعض جگہ قرآن کا نہیں ہوسکتا۔ اسلئے قرآن میں تحریف ہے۔ مراد اس سے یہ ہے۔ کہ یہ ترجمہ کسی ایسے قرآن کا ہے جو اصل تھا۔ اور وہ موجودہ قرآن حمید سے الگ ہے۔ غیرہ چشمی اور ڈھٹائی کی کوئی حد ہونی چاہئے۔ کیا نرالی منطق ہے۔ یہ نااہل لوگ اپنے مقیاس اور اپنے ترازؤوں میں دوسروں کو تولتے ہیں۔ ان کو اناجیل کے اصل نسخے تو دیکھنے نصیب نہ ہوئے۔ اس کے مختلف تراجم ان کے ہاتھ آئے۔ جو سو سے زیادہ تھے۔ اور ایکدوسرے سے معارض و متضاد تھے۔ ان تراجم کا مقابلہ کیا گیا۔ لیکن مقابلہ کرنے اور صحت قائم کرنے کا معیار نرالا تجویز ہوا۔ عیسائی مذہب کا خود ہی ایک نقشہ تجویز کر لیا گیا۔ سورج پرستی کے قصص اس وقت عیسائی مذہب میں تو داخل ہو چکے تھے۔ ان کو بطور حقائق سمجھ لیا گیا۔ اور پھر ان کو ہاتھ میں لے کر ان تراجم کی صحت کی پڑتال کی گئی۔ جو نسخے مطلب کے مطابق ملے ان کو قبول کیا۔ اور باقی کو مسترد کر دیا گیا۔ جو لوگ اس قسم کے عادی ہوں۔ اُن سے کوئی مستبعد نہیں کہ وہ ترجمہ کی بناء پر اصل کی اصلیت کو جانچیں +

رہا یہ کہ یہ پیش کردہ سُریانی ترجمہ قرآن کس وقعت کی نگاہ سے دیکھا جاسکتا ہے۔ اُس کے متعلق خود ڈاکٹر منگانا ذیل کے الفاظ لکھتا ہے۔

یہ امر جو ہم اشارہ کرتے ہیں۔ اس کی سنگینی سے ہم واقف ہیں۔ اور ہمنے جو کچھ کہا ہے اسمیں نہایت احتیاط سے کام لیا۔ تاکہ ہم پر کوئی آیندہ الزام نہ دے۔ کہ ہم نے جلد بازی کی۔ ہمارے سامنے یہ سریانی ترجمہ ہے۔ اس کی حقیقت اور ماہیت پر بھی کماحقہٗ اس وقت تک کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ اور نہ ہم یہ کہہ سکتے ہیں۔ کہ یہ ترجمہ کب اور کہاں سے نکلا۔ اس ترجمہ کے مصنف اور اسکے متعلقہ دوسرے امور کے متعلق بھی سردست کوئی رائے نہیں دیجاسکتی۔ جب تک کہ

ا۔ر شہادت پیدا نہ ہو لے۔ ع

بریں عقل و دانش بباید گریست

جس کی بناء قرآن کریم کی صحت اور غیر محرفیت زیر بحث آئی ہے۔ اس پر ڈاکٹر منگانا کی خود یہ رائے ہے۔ پھر اس ریت کی بنیاد پر تعمیر کرنے کی کیا ضرورت ہے +

ڈاکٹر منگانا کو علم ہونا چاہیئے۔ کہ اُسکے اسلاف میں جو بزرگ مسیحیت نے پیدا کیے۔ وہ دین کی حمایت میں جعلسازی کرنا ایک امر ثواب سمجھتے تھے جیسا انہوں نے خود انجیل کے ساتھ یہی سلوک کیا۔ بالمقابل اسلام کو انہوں نے اپنا دشمن سمجھا۔ پھر قرآن کی غیر محرفیت کا کانٹا ہمیشہ اُن کے دل میں چبھتا رہا۔ کیا ایسے مقدس جعلسازوں سے کوئی بعید بات ہے۔ کہ یہ ترجمہ بھی کسی خاص حاسدانہ غرض سے طیار کیا ہو۔ اور اس کے زمانہ تحریر کے تحقیق کرنے کی بھی کیا ضرورت ہے۔ کیا آج ایسے مسودے طیار نہیں ہو سکتے۔ اور اس وقت کا غذوں کو وہ شکل نہیں دیجا سکتی۔ کہ جس سے وہ آج سے کئی صدی پہلے کے لکھے ہوئے نظر آئیں۔ یہ تو عام کھیل ہے

اس ترجمہ کا مصنف ایک عیسائی پادری ہی جس کا نام برسلابی ہے۔ بس یہی ایک امر اس ترجمہ کی اصلیت پر روشنی ڈالنے کیلئے کافی ہے۔ اس ساری کارروائی کی تہ میں ہماری اسلامی تحریک ہے جو اس وقت مغرب میں چل نکلی ہے۔ چنانچہ ڈاکٹر منگانا نے اپنی پہلی کتاب کے دیباچہ میں ہماری تحریک کی طرف اشارہ کیا۔ اور لکھا کہ نومسلموں کو سوچ لینا چاہیئے کہ جس مذہب کو وہ قبول کرنے لگے ہیں۔ اسکی کتاب کی کیا حالت ہے۔

(ماخوذ از اسلامک ریویو ماہ جون ۱۹۲۵ء)

---

**ضرورتِ الہامِ قرآن** اگر تعصب چھوڑ دیا جائے تو کسی اہل کتاب یا کسی

ایسے مذہب کے پیرو کو جو اپنے مذہب کو منجانب اللہ سمجھتا ہے۔ قرآن کریم کے منجانب اللہ ہونے سے انکار نہیں ہو سکتا۔ اگر سابقہ کتب الہامی کسی ضرورت حقہ کے پورا کرنے کے لئے دنیا میں آئیں تو پھر اگر یہ کتب محرف و مبدل ہو گئیں تو ان کے قائمقام کچھ نہ کچھ تو ہونا چاہیئے۔ آخر یہ کتابیں کیوں آئیں کس غرض و غایت کو پورا کرنے آئیں۔ اس سوال کے جواب میں ہر اہل مذہب یہی کہیگا۔ کہ انسان کو اندھیرے سے نکالنے کے لئے۔ انسان کی ہدایت کے لئے یہ کتب نازل ہوئیں۔ اگر تو یہ کتب ہم تک اپنی اصلی شکل و صورت میں پہنچ گئی ہوتیں۔ اور یہ اسی مقصد کو اب بھی پورا کر رہی ہوتیں جس کیلئے یہ نازل ہوئیں۔ تو لامحالہ ان کے بعد کسی دوسری کتاب کی ضرورت نہ تھی قرآن کریم ہمارے عقیدے کے مطابق خدا کی آخری کتاب ہے۔ ہم یہ بھی تسلیم کرتے ہیں۔ کہ اس کتاب حمید سے پہلے اور کتابیں بھی خدا کی جناب سے آئیں لیکن خوش قسمتی سے ہم تحقیق و تنقید کے زمانہ میں پیدا ہوئے ہیں۔ توریت کے متعلق توریت والے انجیل کے متعلق اہل انجیل خود تسلیم کرتے ہیں۔ کہ یہ کتابیں آج اپنی اصلی شکل و صورت میں موجود نہیں۔ ژند اوستا کا بھی یہی حال ہے۔ دنیا کی اور مذہبی کتابوں کے متعلق بھی یہی تسلیم کیا جا رہا ہے۔ رہے وید نہ معلوم اسمیں کیا لکھا ہے۔ جب اسکے سمجھنے والوں میں خود تنازعہ ہے تو یہ کتاب خواہ بدلی یا نہ بدلی اس کا ہونا نہ ہونا برابر ہے ہمنے کہیں اور کبھی نہ دیکھا۔ کہ اسکی شرتیاں علمی اور عملی رہنمائی کیلئے متمسک ہوتی ہوں۔ ہاں کہیں منو آجاتا ہے یا اُپنشد آجاتے ہیں۔ الغرض یہ کتابیں جس مقصد کے پورا کرنے کیلئے آئیں وہ مقصد اب پورا نہیں ہوتا۔ اگر خدا کے رحم و فضل نے انسانی ہدایت کیلئے یہ کتابیں نازل فرمائیں تو کیا آج ہم اس ضرورت سے آزاد ہو گئے ہیں۔ اور اگر وہ ضرورت آج بھی ہمیں لاحق ہے اور بالضرور لاحق ہے تو پھر ہم ایک اور کتاب کے محتاج ہیں۔ کیونکہ پرانی کتابیں اپنی صحت گنوا چکی ہیں۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ سب کی سب پرانی کتابیں کم از کم نزول

قرآن کے وقت اس موجودہ صورت ِبسیئت میں تھیں جس کے یہ معنے ہیں کہ آج سے ڈیڑھ ہزار برس پہلے یہ سب کی سب کتابیں محرّف و مُبدّل ہو چکی تھیں۔ اور ان کا ایسا ہونا کسی اور کتاب کے نزُول کو چاہتا تھا۔ کائنات پر نگاہ ڈالو یہی قانون حفظ ہر جگہ کام کرتا نظر آتا ہے۔ انسان کی پرورش کیلئے جو جو چیزوں بھی ضروری ہیں۔ جس وقت ان میں سے کوئی چیز استعمال کے قابل نہیں رہتی۔ یا بے مصرف ہو جائے یا غائب ہو جاتی ہے تو فوراً ید قدرت کوئی چیز بطور قائمقام پیدا کر دیتا ہے۔ جسمانی پرورش کیلئے جب فعل رُبوبیّت کا اس طرح تکرار ہو جاتا ہے۔ تو رُوحانیت کی پرورش کیلئے کیوں وہی بات جاری نہ ہو۔ خدا کی کتابیں انسان کی رُوحانی پرورش کے لئے آئی تھیں۔ اسی پرورش کی آج بھی ضرورت ہے۔ وہ پرورش اگر کتاب اللہ سے وابستہ ہے۔ اور سابقہ کتب آلہیہ اگر مُحرّف مبدل ہو کر بے مصرف ہو گئی ہیں۔ تو پھر کسی نئی کتاب کی ضرورت ہے۔ یہ تو بالکل سیدھی اور سادھی منطق ہے۔ جس کا کوئی جواب نہیں۔ اور عجیب بات ہے۔ کہ قرآن کریم نے اسی منطق کو استعمال کیا ہے +

(ما ننسخ من آیۃٍ او ننسہا نات بخیرٍ منہا او مثلہا) ترجمہ۔ جب ہم کسی چیز کو استعمال کے قابل نہیں رہنے دیتے۔ یا انسان کے علم سے اس اس چیز کو الگ کر دیتے ہیں۔ تو پھر اس قسم کی ایک اور چیز یا اس سے بہتر کوئی چیز پیدا کر دیتے ہیں +

یہ آیت ایک عام قانون رُبوبیّت کا ذکر کرتی ہے جس پر کائنات کا ذرہ ذرہ شہادت دیتا ہے۔ اگر جسمانیات میں یہ اصول صحیح ہے تو پھر روحانیات میں کیوں نہ ہو +

ہم نے بارہا اس امر پر غور کیا۔ اور یہی نتیجہ ہمارے سامنے آیا کہ یا تو قطعاً کسی کتاب یا کسی نبی کو منجانب اللہ نہ مانا جاوے لیکن اگر

کسی کو منجانب اللہ مان لیا ہے۔ تو پھر جن وجوہ پر سابقہ کتب یا انبیاء کو کسی نے مانا ہے۔ اُسسے لازماً آنحضرت صلعم کو نبی اور قرآن کو صحیفہ آسمانی ماننا پڑیگا۔ اس دلیل کو قرآن کریم نے مختلف شکلوں اور پیرایوں میں بیان کیا ہے۔ فرمایا یٰسین والقرآن الحکیم انك لمن المرسلین۔ اے نبی تو ایک رسل ہے۔ رسل دنیا میں آیا ہی کرتے ہیں۔ تو ہیں انہیں منجانب اللہ مان چکے ہیں۔ تمہارا معاملہ کوئی انوکھا معاملہ نہیں۔ تم بھی ویسے ہی رسل ہو۔ اگر رسل پہلے آئے۔ اور اُنکے آثار مٹ گئے۔ تو پھر لازماً کوئی نیا رسل آئے +

## آنحضرت صلعم کے خاتم النبین ہونے پر ایک بدیہی دلیل

نبوت کی اگر غرض و غایت کو دیکھا جاوے تو اس سے دو باتیں آسانی سے متحقق ہو جاتی ہیں۔ ایک یہ کہ جب تک آنحضرت صلعم مبعوث نہوئے۔ تب تک دروازہ نبوت مسدود نہیں ہوسکتا۔ اور جب آپ تشریف لے آئے تو بعد میں کسی جدید نبوت کی ضرورت نہیں رہتی۔ یہ دونوں امور آسانی کے ساتھ قرآن حکیم سے اخذ ہوسکتے ہیں۔ دعائے ابراہیم نے نبوت کی غرض و غائت کو بیان کردیا ہے۔ اور پھر اسی غرض و غائت کو سورۂ جمعہ کی ابتدا میں دہرایا گیا ہے۔ دعائے ابراہیم میں یتلو علیھم ایاتك و یعلمھم الکتٰب والحکمة و یزکیھم نے ضرورت رسالت کی تجدید کردی۔ اور سورہ جمعہ میں رسول منھم یتلو علیھم ایاته و یزکیھم و یعلمھم الکتٰب والحکمة نے رسالت کی غرض بیان کرتے ہوئے اسی امر کو دُہرایا ہے۔ ان مقدس اور لاتبدیل الفاظ نے تین غرضیں رسالت و نبوت کی بیان کی ہیں (۱) خدا سے الہام پاکر اس دنیا کو بالفاظہٖ سُنا دینا (۲) خدا کی بھیجی ہوئی کتاب کو تعلیم کرنا اور اس کے رموز و حکمت سے دنیا کو اطلاع دینا (۳) خدا کے احکام پر چل کر اپنے اُسوۂ حسنہ سے لوگوں کا تزکیہ نفس کرنا۔ اگر کتاب حکیم میں یہ تشریح نہ بھی ہوتی

تو بھی نبوت کی بھی تین ضرورتیں سمجھ میں آتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ انسان کو صحیح راہ پر لانا چاہتا ہے۔ اسلئے وہ اس صحیح راہ کا علم کسی قلب مطہر پر القاء کرتا ہے جسے نبی کہتے ہیں۔ نبی کا فرض ہے کہ اس علم سے اول دنیا کو اطلاع دے۔ پھر اس علم کی تشریح و تفسیر اپنے قول سے و عمل سے کرے اور اس طرح تزکیہ نفوس کرے۔

**غرض نبوت کو حضرت آنحضرتؐ ہی پورا کرتے ہیں** ہر ایک نبی دنیا میں اس غرض کیلئے آیا لیکن اس پر جو وحی ہوا آج مسلمۃً مفقود ہے۔ جو کچھ ان انبیاء کرام کے آثار ہیں۔ وہ محرف و مبدل ہیں۔ پھر دوسری طرف تاریخ نے انکے پاک نمونہ کو جو در اصل وحی الٰہی کی عملی تفسیر تھی محفوظ نہیں رکھا۔ نہ تو ان پر نازل شدہ کلام الٰہی آج موجود ہے۔ نہ انکی طرف سے اس کلام الٰہی کی کوئی تشریح و تفسیر نظر آتی ہے۔ نہ ان کے ان افعال کا پتہ چلتا ہے کہ جن سے الہام کی عملاً تشریح ہوئی۔ تا کہ انسان اُسے اپنا اسوہ قرار دیکر آج تزکیہ نفس کرے۔ الغرض ہر ایک سابقہ نبی کے حالات نبوت کے مبینہ بالا تینوں اغراض کو پورا نہیں کرتے۔ ان کے پیرووں نے ان کے آثار کو صحیح طریق پر محفوظ نہیں کیا اسلئے ضروری تھا کہ ہر نبی کے بعد ایک اور نبی آ جائے۔ آنحضرت صلعم کی بعثت پر جیسے کہ اوپر بیان ہوا کُل انبیاء کے آثار مٹ چکے تھے۔ اسلئے آپ تشریف لائے۔ لیکن آپ کے جانے کے بعد تینوں کی تینوں باتیں آج تک ہماری ہدایت کے لئے محفوظ ہیں۔ قرآن پاک محفوظ ہے۔ آپ کے اسوۂ حسنہ کی تاریخ محفوظ ہے۔ آپ کی طرف سے قرآنی حکمتوں کی تعلیم موجود ہے۔ پھر وہ کونسی بات ہے جسکے لئے کسی نبوت جدیدہ کی ضرورت ہو۔

**ختم نبوت** یہ امر صحیح ہے کہ قرآن کریم کی رموز و حکمت کا انکشاف دن بدن ہوتا رہتا ہے۔ ان تیرہ صدیوں میں قرآن کے بطون کو ہمارے مقدس اسلاف نے مختلف پیرایوں میں کھولا۔ قرآنی معارف

کا دریا انھوں نے بہا دیا۔ لیکن معارف کے یہ خزانے کوئی بند نہیں ہو گئے۔ خدا کی وہ کونسی چیز ہے۔ کہ جسکے مخفی جوہروں پر انسان کے علم عبور یا احاطہ کر لیا۔ جب ایک پتہ کے خواص پر ہمارا علم حاوی نہیں۔ تو بطون قرآن پر کسی انسان گذشتہ یا آیندہ انسان کا علم کیسے حاوی ہو سکتا ہے۔ قرآن کے علوم تو دن بدن کھلتے رہینگے۔ اور یہ امر یعلمھم الکتٰب والحکمۃ کے ماتحت آتا ہے۔ اسکا مصداق ہر عالم ربانی ایک حد تک ہو سکتا ہے۔ لیکن یہ تو نبوت کی ایک جزو ٹھیری۔ نہ کہ ایسا شارح یا عامل قرآن نبی کہلا سکے۔ ہاں اسے جزو نبوت یا ورثۃ الانبیا کہ سکتے ہیں جیسکہ حدیث شریف شاہد ہے۔ ایسا ہی جناب ختمیت مآب نے رویا صالحہ کو بھی چھیالیسواں حصہ نبوت کا بتلایا ہے۔ رویا صالحہ کا دروازہ امت مرحومہ پر بند نہیں ہوا جیسے کہ آنحضرتؐ کے الفاظ لم یبقی من النبوت الا المبشرات ظاہر فرماتے ہیں علوم و معارف قرآنی کا کھلنا اور رویاء صالحہ کا ہونا۔ یہ تو آنحضرتؐ کے بعد آج تک جاری رہا۔ اور تا قیامت جاری رہیگا۔ لیکن اُمت مرحومہ میں جو اس نعمت کے وارث ہیں۔ وہ نبی تو کہلا نہیں سکتے۔ جُز و تو کُل کا حکم نہیں رکھتی بالمقابل جب نبیوں کی تینوں اغراض نبوت خود قرآن پوری کر رہا ہے تو پھر کسی جدید نبوت کی ضرورت ہی کیا ہے +

## قرآن کی محفوظیت ہی ختم نبوت پر دلیل قاطع ہے

کہ درحصل غور کریں تو نبوت کے اغراض ثلاثہ میں سے صرف پہلی غرض ہی اصل غرض نبوت ہے۔ باقی دو اغراض تو تکملات و متممات میں سے ہیں۔ یتلو علیھم ایاتہ ہی نبوت کی غرض اصلی ہے یعنی کلام الٰہی کا لوگوں تک پہنچا دینا اور اسکی تلاوت۔ باقی رہا یعلمھم الکتٰب والحکمۃ ویزکیھم یعنے کتاب اور اسکی حکمتوں کی تعلیم۔ اور اس کتاب کے احکام و منطوق کے مطابق تزکیہ نفوس۔ یہ دونو امور کتاب کے ساتھ ہی وابستہ ہیں۔ اگر کتاب ہی نہ ہو تو باقی دو اغراض بے سود ٹھیر جاتی ہیں۔ اور اگر تو کتاب اللہ اپنی اصل و صورت میں

موجود ہے۔ تو اس کے معلم و شارح یا اس کی منشاء کے ماتحت مزکی نفوس تو ایک جزوی کام کر رہے ہیں وہ نبی نہیں کہلا سکتے۔ ہاں اگر کتاب اللہ موجود نہیں تو پھر نبوت کی ضرورت پیدا ہو جاوے گی ہمیں تو قرآن میں سے نبوت کی یہی تین اغراض نظر آتی ہیں۔ جو کسی نئے نبی کی بعثت کے بغیر بھی پوری ہو رہی ہیں قائلین نبوت جدیدہ جب تک نبوت کی کوئی چوتھی ضرورت نبوت۔ قرآن مجید سے نہ بتلا سکیں۔ تب تک دعوئے نبوت جدید قابل التفات نہیں ہے۔

**ضرورت اجرائے نبوت پر قرآنی فیصلہ** قرآن کریم کی تنزیل پر یہودی معترض تھے۔ تورات کی موجودگی پر کسی نئے الہام الٰہی کی ضرورت نہ سمجھتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے جواب میں جو فرمایا۔ وہ سابقہ نبوت کے بعد آنحضرت کی ایک بہترین دلیل ہے وما ننسخ من آیۃ او ننسھا نات بخیر او مثلھا۔ جب اللہ تعالیٰ کسی اپنی آیت پر خط نسخ پھیر دیتا ہے۔ یا اُسے بھلا دیتا ہے (یا مٹا دیتا ہے) تو پھر اس آیت کی مثل یا اس آیت سے بہتر آیت دنیا میں لے آتا ہے۔ نزول قرآن کے وقت توریت انجیل اور ایسا ہی دیگر الہامی کتب سابقہ پر خط نسخ پھر چکا ہے۔ انہیں سے بہت سی کتب مفقود ہو چکی تھیں۔ اور حافظ النسان میں نہ تھیں۔ وہی سنت اللہ جو دنیا میں ہر ایک چیز کے بے مصرف ہونے یا مٹ جانے پر نئی چیز پیدا کرتی ہے۔ اس امر کی بھی طبعاً مقتضی تھی۔ کہ سابقہ کتب کے محرف و مبدل یا مفقود ہو جانے پر نئی کتاب بھیجے الغرض کتاب کا آنا ہی غایت نبوت ہے۔ اگر کتاب اللہ دنیا میں نہ رہے تو نبوت کے اجرا کی ضرورت ہو گی۔ اگر کتاب اللہ محفوظ موجود ہے۔ تو پھر نئی نبوت کی ضرورت کیا ہے۔ اس پر آیت بالا حاوی نہ ہو گی۔ قرآن پر ایمان رکھنے والوں میں سے جو کسی جدید نبوت کے قائل ہوں۔ وہ اس آیت پر غور کریں +

جب نبوت محمدیہ کے ثبوت میں یہ دلیل دیجئی ہے۔ تو پھر کسی نبوت جدیدہ کے مقابل کیوں یہ دلیل قطعی نہ سمجھی جائے +

**قرآن کی موجودگی میں نئی نبوت نہیں ہو سکتی** اس دور میں دو بزرگوں کے

متعلق نبوت کا ادعا کیا گیا ہے۔ ایک حضرت مرزا غلام احمد صاحب قدس اللہ سرہ کے متعلق اور ایک جناب بہاءاللہ کے متعلق۔ جہاں تک ہمیں علم ہے اول الذکر تو خود نبوت سے انکاری ہیں۔ اور آنحضرت صلعم کو صرف خاتم النبیین ہی تسلیم نہیں کرتے بلکہ آپؐ کے بعد مدعی نبوت کو کاذب۔ دجال۔ خارج از اسلام قرار دیتے ہیں۔ اگرچہ انکے بعض متبعین (جو قادیانی کہلاتے ہیں) ان کے متعلق نبوت کا اعتقاد رکھتے ہیں۔ گو کسی تاویل کے ساتھ ہی کیوں نہ ہو لیکن بہائی لوگ تو حضرت بہاءاللہ کی نبوّت کے کھلے بندوں قائل ہیں۔ اور خود ان کا ایسا دعویٰ بھی تھا۔ لیکن جہانتک ہمنے ان دونوں بزرگوں کے کلام کو دیکھا۔ ہمیں ان کی نبوت کی ضرورت معلوم نہیں ہوتی۔ اگر قرآن کریم دنیا میں موجود ہے۔ اور اس کے ربانی شارح اور اسکی تعلیم پر چلکر مزکی نفوس اسلام میں پیدا ہو سکتے ہیں۔ تو دنیا ان کی نبوت کے بغیر بھی چل سکتی ہے چنانچہ اسلامی دنیا نے ہر صدی میں ایسے معلّم و متکلّم دیکھے۔ مجدّدیت نے الاسلام کی اگر کوئی غرض و غایت ہو سکتی ہے تو صرف یہی ہے۔ اور کوئی نہیں۔ لیکن ان ربانی علماء کا نام مجدّد ہے۔ نہ کہ نبی۔ مجددین کی ضرورت تو ہے لیکن نبوت کی ہمیں آنحضرتؐ کے بعد احتیاج نہیں +

## نبوت تقاضائے ربوبیت ہے { انسانی قوٰے کی آبیاری کے لئے نبوت آئی۔ انسان

کے اندر طرح طرح کے جوہر ودیعت شدہ ہیں۔ جسمانیات میں وہ کائنات کا خلاصہ اور اس کا کمال ہے۔ زمین اگر کائنات کی کشید ہے۔ تو وہ زمین کی کشید ہے۔ جسمی بلوغت کیلئے وہ کسی ہدایت کا محتاج نہیں جس طرح بارش۔ آفتاب۔ ماہتاب نجوم مختلفہ کی روشنی۔ ہوا دیگر اشیاء کائنات۔ جسمانی اشیاء کی نشو و نما میں لگے ہوئے ہیں۔ اسیطرح جسم انسانی بھی ان کائنات کی چیزوں سے خود بخود متمتع ہوتا رہتا ہے۔ لیکن انسان کے اندر ایک ہی چیز بھی ہے۔ یعنے اس کا نفس مدرکہ جس کے اندر

حیوانی اور ملکوتی جذبات موجود ہیں۔ بلکہ نفس انسانی کا اٹھان اور اسکی اساس جذبات حیوانیہ سے ہی ہوتی ہے۔ ان جذبات حیوانیہ میں ملکوتی صفات اور اخلاق فاضلہ مضمر ہیں۔ جس طرح ہر ایک مخلوق کے ذاتی جوہر اس کے بیرونی بدنما اور کرخت پردوں اور خولوں میں مستور ہوتے ہیں۔ اسی طرح اخلاق فاضلہ اور صفات ملکوتی پر بھی جذبات حیوانیہ کے کوٹ چڑھے ہوئے ہیں۔ جس طرح چھلکے کو اتار کر کسی چیز کا مغز نکلتا ہے۔ اسی طرح مغز انسانیت سے چھلکے کو اُتارنا پڑتا ہے۔ اس کا نام تزکیہ اور مجاہدہ ہے۔ اس چھلکے کے اُتارنے کیلئے خدا کا الہام آتا ہے۔ اولٰئك علی ھدیً من ربھم واولٰئك

**غایت وحی** ھم المفلحون نے ضرورت الہام کی تعریف کردی ہے۔ فلح ہی غایت وحی ہے۔ فلح کے اصلی معنے مستور چیز یا قوائے مخفیہ کو ظہور میں لانے کے ہیں۔ اس کے دوسرے معنے کامیابی ہیں۔ لیکن کامیابی سے مراد بھی تو استعداد یا قوت مخفیہ کو ظہور تام تک پہنچانے کے ہیں۔ کامیابی کا فلسفہ بھی یہی ہے +

الغرض وحی الٰہی کی غرض انسانی جوہروں کو روشن کرنا ہے۔ اس آیت سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے یعنی وحی الٰہی رب کی طرف سے اس راہ کو دکھلانے آتی ہے کہ جس پر چل کر انسان حسب تصریح بالا فلح پالے۔ لفظ ربّ خود اس حقیقت کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ ربوبیت میں اُن منازل اور اُن راہوں کا تجویز کرنا بھی شامل ہے۔ کہ جنہیں سے گذر کر یا جن پر چلکر کسی شئے کے مخفی جوہر ظہور تام کو حاصل کریں گے۔ انسان کے نفس کی تکمیل بھی ایسی راہوں کی تعلیم کی محتاج تھی۔ اسی لئے وحی آئی۔ گویا ربوبیت وحی کی منتقاضی تھی۔ اب اگر وحی قرآن نفس انسانی کی کامل ربوبیت کر سکتی ہے۔ تو پھر کسی نبوت جدیدہ کی ضرورت کیا ہے +

**بہائی اصحاب غور کریں** کہ حضرت مرزا صاحب تو خود تسلیم کرتے ہیں۔ کہ

قرآن کریم ہر ایک ضرورت انسانی کیلئے مکتفی ہے۔ وہ اسے خاتم الکتب تسلیم کرتے ہیں
وما فرطنا فی الکتاب من شئ کی تفسیر میں انہوں نے صفحوں کے صفحے لکھ دیئے
ان کے ان مسلمات کے بعد وہ تو بالفاظ خود بھی نہیں ہو سکتے۔ چنانچہ وہ خود
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی شان میں فرماتے ہیں ؎

ہست او خیر الرسل خیر الانام ہر نبوت را برو شد اختتام
معجزات او ہمہ حق اند و راست منکر آں مور دلعن خدا است
یک قدم دوری ازاں عالیجناب نزد ما کفر است و خسران و تباب

رہا حضرت بہاء اللہ صاحب کی نبوت کا معاملہ تو ہمارا ان سے بھی یہی مطالبہ ہے۔ بہائی اصحاب نفس انسانی پر غور کر لیں۔ وہ سب سے اول قوا ئے نفس کی تحدید و تعریف کریں۔ پھر ان کی تکمیل و تربیت کی راہ کو تجویز کریں۔ پھر ان قوے کی ابتدائی شکل اور آخری شکل پر۔ اور ایسا ہی درمیانی صورتوں پر غور کریں۔ پھر دیکھیں کہ ان منازل مختلفہ میں سے نفس انسانی کو گذار کر اسے منزل تکمیل تک پہنچانے کیلئے کن کن ہدایات اور کن کن بصائر کی ضرورت ہے۔ پھر تعلیم قرآنی پر غور کریں۔ اگر تو ان ضروریات کے لئے قرآن مکتفی نہیں۔ تو پھر نبوت جدید کی ضرورت تو متحقق ہو جاتی ہے۔ لیکن وہ ہمیں بتلائیں کہ حضرت بہاء اللہ نے کونسی مزید روشنی اس موضوع پر ڈالی۔ تکمیل نفس کیلئے کوئی ضروری بات اگر قرآن مجید چھوڑ گیا۔ اور اسے حضرت بہاء اللہ نے تعلیم کیا تو بات دوسری ہے لیکن جب تک اس اصول کو سامنے رکھ کر ہمیں حضرت بہاء اللہ کی تعلیم میں کوئی ضروری بات نظر نہ آئے ہمیں قرآن کے بعد کسی نبوت جدیدہ کی ضرورت معلوم نہیں ہوتی۔ حضرت بہاء اللہ صاحب الہام ہونگے ہمیں اس سے تعارض نہیں۔ ان کا کوئی صحیفہ بھی الہامی ہوگا۔ ہم اس پر بھی بحث نہیں کرتے۔ کیونکہ ہم ختم نبوت پر بھی الہام و لایت کے اجرا کے قائل ہیں۔ ہم

حضرت بہاء اللہ کے الہامات پر متعارض ہونے ہی نہیں لیکن ان پر ایمان لانے کے بھی متکلف نہیں۔ نہ ان کی تصدیق و تکذیب کیلئے ہم تیار ہیں۔ اگر تو وہ مجددیت کے مدعی ہوتے تو ان کا دعوے غور کے قابل تھا۔ لیکن اگر وہ مجددیت سے اوپر جاتے ہیں۔ اور کسی نئی شریعت کے لانے کے مدعی ہیں۔ تو ان کے دعوے پر ہم اس وقت غور کریں گے۔ جب انکی تعلیم معیار بالا پر اترے +

## نفس انسانی کے دو اساسی اجزاء

میں یہاں علم النفس والقویٰ پر کچھ لکھنے کا ارادہ نہیں کرتا۔ برعایت اختصار یہاں اسی قدر لکھتا ہوں۔ کہ ہمارے نفس کے کُل کے کل قویٰ اپنی ابتدائی شکل میں دو جذبات کے نیچے آجاتے ہیں ایک شہوت اور دوسرا غضب ہمیں طرح طرح کی احتیاجیں لاحق ہیں۔ ان کے دفعیہ کیلئے ہمارے قویٰ شہوانی ہمارے مختلف حرکات و افعال کا موجب ہوجاتے ہیں۔ ایسا ہی اسباب دفع احتیاجات کے حصول میں جو چیزیں ہماری مانع ہوتی ہیں۔ ان کے دور کرنے میں قوائے غضبیہ کام کرتے ہیں۔ یہی اساسی قویٰ آخرکار تہذیب و تعدیل تلے آکر یا بالفاظ قرآن تسویہ پاکر صفات ملکوتی کی شکل اختیار کرلیتے ہیں۔ مثلاً محبت۔ رحم۔ شفقت۔ عفو۔ احسان۔ سخاوت وغیرہ وغیرہ دراصل شہوت کی ہی صور بالغہ کے نام ہیں۔ ایسا ہی شجاعت۔ عفت۔ حصانت نصفت شعاری وغیرہ غضب کی شکل حسنہ ہیں۔ ہم بہائی اصحاب کو اس معاملہ پر غور کرنے کی تکلیف دیتے ہیں۔ کہ وہ حضرت بہاء اللہ صاحب کی تعلیم میں ہمیں یہ دکھلائیں۔ کہ تکمیل نفس کی راہوں پر کہاں اور کس جگہ اور کس انداز پر انہوں نے روشنی ڈالی۔

# قرآنی قصص

## اور اُن پر
## مغربی مصنفین کے اعتراضات

قرآن کریم نہ تو مجموعۂ داستان ہے نہ قصہ کہانی کی کتاب۔ اخلاق اور عبرت کے سبق سکھلانے کے لئے بعض وقت یہ کتاب حمید کسی گذشتہ قوم یا سابقہ انبیاء علیہ السلام کا تذکرہ کردیتی ہے۔ اور ان سے مفید نتائج اخذ کرتی ہے ورنہ اس کتاب کا مقصد کوئی قصہ گوئی نہیں۔ انبیا علیہ السّلام میں سے بھی اسرائیلی انبیاء کا ذکر قرآن کریم نے عموماً کیا ہے۔ کتاب مجید کسی صداقت یا کسی اصولِ حقّہ کے مُبرہن کرنے کے لئے بھی گذشتہ تاریخی واقعات کا حوالہ دیدیا کرتی ہے۔ اسمیں شک نہیں کہ قرآن کریم کی بیان کردہ بعض اسرائیلی واقعات توریت و انجیل کے مبینہ حالات سے کسی قدر مختلف ہیں۔ اس اختلاف پر بعض مغربی مصنفین نے یہ لکھا ہے کہ قرآن کریم خدا کی کتاب نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ منجانب اللہ کتاب کے واقعات مبینہ تاریخ کے مطابق ہونے چاہئیں چونکہ قرآن کریم توریت سے ان باتوں میں اختلاف رکھتا ہے۔ اس لئے قرآن کریم منجانب اللہ کتاب نہیں ہو سکتی +

منطق تو بظاہر خوبصورت معلوم ہوتی ہے لیکن مغالطہ سے خالی نہیں۔ اگر تو توریت کے بیان کردہ واقعات کی صحت قابل اعتراض نہ ہو۔ اور اُسے دُنیا کا لوحی مان لے تو پھر جو کتاب بھی توریت کے خلاف کچھ کہے وہ غلطی سے خالی نہ ہوگی۔ اور وہ لازماً خدا کی کتاب نہیں ہو سکتی۔ لیکن یہ کیسے مان لیا جائے کہ توریت کے موجودہ مجموعہ میں جو لکھا ہے وہ صحیح ہے۔ آجکل کی تحقیق نے تو بائبل کی صحت کو خاک میں ملا دیا۔ آج کون ہے جو بائبل کو خدا کا کلام مانتا ہے۔

اس کے بیان کردہ واقعات تو باطل قرار دیئے جا چکے ہیں۔ اسکی تاریخی حیثیت پر کسی کو اعتبار نہیں رہا۔ دور کیوں جائیں۔ اسی ۱۹۱۶ء میں بمقام کنٹربری پادریوں نے بائیبل کی صحت یا اس کے من حیث المجموع منجانب اللہ ہونے پر حلف لینے سے انکار کر دیا۔ کشتی نوح کا جو نقشہ بائیبل کھینچتی ہے اس پر لوگ ہنسی اُڑاتے ہیں۔ اسکی بیان کردہ ماہی یونس کی داستان پر کسی کو اعتبار نہیں۔ بائیبل کی پہلی پانچ کتابیں جنہیں خمس موسیٰ کہا جاتا ہے وہ جناب موسیٰ کی طرف سے آج تسلیم نہیں کی جاتیں۔ موجودہ زبور کے بعض حصص تو اس قدر قابل نفرت سمجھے گئے ہیں۔ کہ بعض پادریوں نے اپنی میز سے عیسائی کتاب الصلوٰۃ کو اٹھا کر پھینک دیا۔ کہ اسمیں زبور کے مذکور حصص موجود تھے۔ مرقس کی انجیل کی آخری گیارہ آئتیں مسلّمۃً الحاقی تسلیم کر لیگئی ہیں۔ اسی طرح انجیل یوحنا کی وہ آیت بھی آج جعلی مانی گئی ہے جس سے مسئلہ تثلیث اخذ کیا گیا ہے۔ جن کتب کا یہ حال ہو اُنہیں قرآن کریم یا کسی اور کتاب کیلئے معیار صحت قرار دینا کس قدر جہالت ہے۔ اس کا نام مصادرہ علے المطلوب ہے۔ یہ وہ مغالطۂ منطقی ہے جسمیں مغربی نقاد قرآن پڑ گئے +

قرآن کریم اپنی صداقت کیلئے ایسی تقویم پارینہ کی شہادت کا محتاج نہیں۔ اس کتاب حمید کے اندر اسکی صداقت کے وجوہ بذاتہٖ موجود ہیں۔ فرعون کی [illegible]ت کے واقعہ کو ہی لیلو۔ یہاں بھی قرآن کریم اور توریت میں اختلاف ہے۔ دونوں کتابیں اسرائیلی خروج اور فرعون کے تعاقب موسیٰ کا ایک ہی طریق پر ذکر کرتی ہے۔ لیکن فرعون کے خاتمہ کا بیان کرتے ہوئے دونوں کتابوں میں ایک بھاری اختلاف ہے۔ قرآن کریم یوں فرماتا ہے حتّٰی اذا ادرکہ الغرق قال اٰمنت انہ لا الٰہ الا الذی اٰمنت بہ بنوا اسرائیل وانا من المسلمین آلٰئن وقد عصیت قبل وکنت من المفسدین ۝ فالیوم ننجیک ببدنک لتکون لمن خلفک اٰیۃ[1] ترجمہ۔ جب فرعون ڈوبنے لگا۔ تو اس نے کہا کہ خدائے اسرائیل

[1] سورہ ۱۰ آیت ۹۰ - ۹۲ ۔

کے سوا کوئی خدا نہیں - اور میں اس پر ایمان لایا (خدا تعالیٰ نے فرمایا) بیشک اب (توبہ کرتا ہے) اس سے پہلے تو نہ ماننے والوں اور فساد کرنے والوں میں تھا ہم تیرے بدن کو آج نجات دینگے - اور تیرا بدن آنیوالوں کیلئے ایک نشان ہوگا +

ان آیات سے ظاہر ہوتا ہے - کہ فرعون غرق تو ہوا لیکن اس کا جسم سمندر میں سے نکل آیا - اور پھر اُسے محفوظ کر لیا گیا - اور وہ ایک آیندہ وقت تک محفوظ رہیگا اور آیندہ نسلوں کے لئے ایک نشان ہو گا - اس بیان کے خلاف بائبل کا بیان ہے کتاب خروج سے یہی نظر آتا ہے کہ فرعون غرق ہوا - اور اس کے بدن کو نہ سمندر نے باہر پھینکا نہ وہ محفوظ کیا گیا +

یہ اختلاف بھی ان چند اختلافوں میں ہے جس کی بناء پر قرآن کریم کا بیان خلاف واقعہ سمجھ کر اُسے ایک انسانی کتاب قرار دیا گیا - لیکن یہی ایک واقعہ قرآن کریم کے منجانب اللہ ہونے کیلئے کافی ثبوت ہے - نہ تو بائبل اور نہ کسی اور تاریخ میں لاش فرعون کے بچنے یا محفوظ کیئے جانے کا ذکر ہے لیکن آج مصری آثار قدیمہ کی تحقیق نے رامیس ثانی کی ممی (یعنے مصالحوں سے محفوظ کردہ جسم) کو مصری کھنڈرات میں سے نکال لیا ہے - اور یہ محقق ہو گیا ہے - کہ یہ وہی فرعون ہے جو جناب موسیٰ کے مقابل غرق ہوا - یہ ممی عجائب خانہ مصر میں محفوظ ہے - یہ تو آج کی تحقیق ہے - نبی کریمؐ اگر ملہم من اللہ نہیں تو یہ اطلاع آپ کو کیسے ہوئی - ان آیات میں دو باتوں کا ذکر ہے - ایک تو جناب ختمیت مآبؐ سے دو ہزار برس پہلے واقع ہوئی - اور ایک وہ جو آپ سے قریباً تیرہ سو برس بعد یعنی ہمارے زمانہ میں ظاہر ہوئی - آنحضرت صلعم کا ظہور جناب موسیٰ سے قریب قریب دو ہزار برس کے بعد ہوا - فرعون کے غرق ہونے کا واقعہ تو تب کا ہے - اور اس کے بدن کا قبر میں سے نکلنا اور اس نسل کیلئے بطور نشان عجائب خانہ میں رکھا جانا یہ آج کا واقعہ ہے - اگر قرآنی علم توریت سے اخذ شدہ ہوتا

تو پھر اسمیں بدن فرعون کے محفوظ رکھے جانے کا ذکر نہ ہوتا + قرآن کریم کے الفاظ کو ہی دیکھا جاوے۔ کیسے مقتدرانہ الفاظ میں قرآن کریم اس واقعہ کو بیان کرتا ہے۔ نہ اسمیں کوئی ابہام ہے اور نہ ایہام ہے۔ اور نہ کوئی گول مول الفاظ میں ایک ملیک مقتدر کس اقتدار کے ساتھ فرماتا ہے۔

"تجھے ہم زندہ نہیں چھوڑ سکتے۔ ہاں تیرے بدن کو بچا لینگے۔ اور اسے محفوظ رکھینگے۔ اور اسے آیندہ نسلیں دیکھینگی" +

یہ فقرہ کیا کسی انسان کے منہ سے نکل سکتا ہے۔ یا اس کا دماغ اسے تجویز کر سکتا ہے + کیا نزول قرآن کے وقت کسی کو علم تھا۔ کہ فرعون کا جسم دریا میں غرق ہوا تھا۔ یا وہ اس وقت تک محفوظ پڑا ہے؟ آیندہ کی بات کو جانتے دو۔ قرآن کریم کے یہ الفاظ تو کسی ایسے منہ سے نکلے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ کہ جو علیم اور قدیر ہے۔ جس کو ذرات عالم پر کامل اقتدار حاصل ہے۔ جو اپنی منشا کو جس طرح چاہے پورا کر سکتا ہے یا پوری کرا لی جانتا ہے۔ یہ الفاظ صدیر "انا اللہ علی کل شئ قدیر خدا کے بولے ہوئے الفاظ نظر آتے ہیں۔ یہ آیت صاف کہتی ہے۔ کہ آنحضرت صلعم کو یہ اطلاع عالم الغیب خدا کی طرف سے ملی ہے ایسے اور بھی واقعات قرآن کریم میں ہیں۔ جن سے اس کتاب حمید کے منجانب اللہ ہونے پر مہر لگجاتی ہے +

## سائنس کے اکتشافات نے قرآن کریم کے منجانب اللہ ہونے پر مہر لگا دی

قرآن کریم علوم جدید پر لکھی ہوئی کوئی کتاب نہیں۔ چونکہ قرآن کریم اس ذات پاک کی بھیجی ہوئی کتاب ہے۔ جس نے یہ کائنات بنائی۔ اسلئے خدا کے قول اور فعل میں مطابقت دکھانے کے لئے خدا کی کتاب اپنی بعض صداقتوں اور اصولوں کی تشریح میں کائنات کے بعض حقائق کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ قرآن کریم کی ان سینہ سائنٹیفک حقائق میں ایسی باتیں بھی ہیں۔ جس کا علم آنحضرت صلعم کا زمانہ چھوڑ اس کے بعد صدیوں تک انسان کو نہ ہوا۔ ان کا انکشاف

علمی طریق پر آج ہمارے زمانہ میں ہؤا مثلاً انشاء عالم کے متعلق قرآن کریم کی تعلیم سے یہی نظر آتا ہے۔ کہ اس کائنات کا مبداء اولین کسی خاص قسم کا نور تھا۔ یہی آج تحقیق ہوا ہی نور مختلف منازل طے کرتا ہؤا برق کی شکل میں پیدا ہؤا اسی طرح سے بالفاظ قرآن اس ہمارے کرہ زمین کی ابتدائی شکل ایک نار سموم تھی[۵] جو آہستہ آہستہ پانی بن گئی۔ اسی طرح پہاڑوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے قرآن کریم نے فرمایا۔ کہ زمین کسی وقت نہایت تزلزل کی حالت میں تھی۔ اس پر پہاڑ قائم کر کے اسمیں ایک قسم کا سکون پیدا کر دیا[۵]

---

۵ اللہ نور السموات والارض ط مثل نورہ کمشکوٰۃ فیھا مصباح ط المصباح فی زجاجۃ ط الزجاجۃ کانھا کوکب دری یوقد من شجرۃ مبرکۃ زیتونۃ لا شرقیۃ ولا غربیۃ یکاد زیتھا یضیٓء ولو لم تمسسہ نار ط نور علی نور ط یھدی اللہ لنورہ من یشاء ط ویضرب اللہ الامثال للناس واللہ بکل شیء علیم۔ ترجمہ۔ اللہ آسمانوں اور زمین کا روشن کرنیوالا ہے۔ اس کے نور کی مثال ایسی ہے جیسے ایک طاق جسمیں ایک چراغ ہے۔ چراغ ایک شیشہ میں ہے شیشہ گویا کہ ایک چمکتا ہؤا تارا ہے (چراغ) ایک بابرکت زیتوں کے درخت سے روشن ہورہا ہے جو نہ شرقی ہے اور نہ غربی۔ قریب ہے کہ اس کا تیل روشنی دے۔ گو اسے آگ بھی نہ چھوئے۔ روشنی پر روشنی ہے۔ اللہ اپنے نور کے لئے جسے چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے۔ اور اللہ لوگوں کیلئے مثالیں بیان کرتا ہے۔ اور اللہ ہر چیز کو جاننے والا ہے (سورہ ۲۴ آیت ۳۵)

۵ وھو الذی مد الارض وجعل فیھا رواسی وانھرا ط ومن کل الثمرات جعل فیھا زوجین اثنین یغشی الیل النھار ط ان فی ذلک لایت لقوم یتفکرون ہ ترجمہ۔ اور وہی ہے جس نے زمین کو پھیلایا اور اسمیں پہاڑ اور دریا بنائے۔ اور ہر قسم کے پھلوں سے اسمیں دو دو زوج بنائے۔ وہ دن پر رات کا پردہ ڈالتا ہے یقیناً اسمیں ان لوگوں کیلئے نشان ہیں جو فکر سے کام لیتے ہیں (سورہ ۱۳ آیت ۳)

والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم وانھرا وسبلا لعلکم تھتدون ترجمہ۔ اور اسنے زمین میں پہاڑ اور دریا ڈال رکھے ہیں۔ تاکہ وہ تمہیں کھانے کا سامان دیں۔ اور رستے بنا دیئے ہیں تاکہ تم ہدایت پاؤ + (سورہ ۱۶ آیت ۱۵)

والجبال اوتادا۔ ترجمہ۔ اور پہاڑوں کو میخیں +

پھر قرآن کریم نے کائنات کی ہر ایک چیز کے متعلق ایک وسیع قانون بتلایا کہ ان میں تو ہر ایک چیز میں نر و مادہ ہے[۱] جوہر حیات کے متعلق آج تک چھان بین ہو رہی ہے۔ کہ یہ جوہر کب اور کہاں سے پیدا ہوا۔ کوئی کہتا ہے کہ مشتری سیارے سے مواد حیات آتا ہے۔ کوئی کوئی اور کہانی سُناتا ہے۔ لیکن سائنٹیفک دُنیا کا جس نظریہ کی طرف غالب رجحان ہے۔ وہ وہی ہے جو آج سے تیرہ سو برس پہلے قرآن کریم نے فرمایا۔ کہ جوہر حیات[۲] پانی سے پیدا ہوتا ہے یعنے زمین پر پانی ہی ذرّہ وار ہر قسم کے مادہ حیات کا ہے۔ یہ صرف چند باتیں ہیں جو میں نے قرآن کریم سے اخذ کر کے یہاں درج کر دی ہیں۔ اگر قرآن کریم خدا کی کتاب نہیں تو یہ علمی حقائق کس نے آنحضرت صلعم کے قلبِ مُطہر میں ڈالے۔ حیوانات میں نر و مادہ کا ہونا تو ایک بدیہہ نظارہ ہے۔ ہاں عرب کے لوگ کھجور کے نر و مادہ ہونے کے بھی قائل تھے۔ لیکن قرآن کریم تو ایک بڑے بھاری رازِ سربستہ کو کھولتا ہے۔ جس راز سے نہ اولین میں سے اور نہ متاخرین میں سے کوئی آگاہ ہوا اور وہ یہ تو کہ کائنات کی کُل کی کُل چیزوں میں نر و مادہ کے رشتہ ہیں۔ حجر شجر نجم آسمان زمین ہوائیں۔ عناصر۔ اتم۔ برقی ذرّات۔ جہاں مرضی ہو چلے جاؤ ہر جگہ رشتہ زوجیت چل رہا ہے۔ یہ کوئی معمولی انکشاف راز ہے۔ ہاں آج علمی اکتشافات میں ہی یہ چیز آگئی۔ ہائڈروجن اور آکسیجن جیسے لطیف عناصر بخاروں کی

---

[۱] والارض فرشنٰها فنعم الماهدون ومن کل شیءٍ خلقنا زوجین لعلکم تذکرون ۔ ترجمہ۔ اور زمین کو ہم نے ہی بچھایا۔ سو ہم کیا خوب تیار کرنیوالے ہیں اور ہر چیز سے ہم نے جوڑے پیدا کئے تاکہ تم نصیحت حاصل کرو۔ (سورۃ ۵۱ آیت ۴۹)

[۲] اولم یری الذین کفروا ان السمٰوٰت والارض کانتا رتقاً ففتقنٰهما من الماء کل شیءٍ حیٍ افلا یؤمنون ۔ ترجمہ۔ کیا جو کافر ہیں وہ غور نہیں کرتے۔ کہ آسمان اور زمین دونوں بند تھے تو ہم نے انہیں کھولا اور ہر زندہ چیز کو ہم نے پانی سے بنایا تو کیا یہ ایمان نہیں لائینگے۔

تزویج ہی تو پانی پیدا کرتی ہے۔ قوت برقی مثبت و منفی ذرات برق کی تزویج سے پیدا ہوتی ہے۔ یہ قرآنی علم کس قدر محیرّ العقول وسعت اپنے اندر رکھتا ہے عالم الغیب کے سوا کون ان باتوں کو بتلا سکتا ہے۔ تخلیق ارض کے متعلق آج تو ہم جانتے ہیں۔ کہ سورج سے ایک جلتا ہوا گیس کا گولا نکلا وہ ٹھنڈا ہو کر ایک قسم کا شوریلا تیزاب بنگیا۔ پھر وہ تیزاب ٹھنڈا ہوتا گیا اور اسکی سطح پر ایک جھلی سی جم گئی۔ یہ جھلی دن بدن موٹی ہوتی گئی۔ یہ زمین کی موجودہ شکل کی ابتدا تھی۔ اس وقت از حد متزلزل تھی۔ اندر کا تیزاب بار بار باہر آتا تھا اُسے لاوا کہو یا کچھ اور وہ باہر آکر سرد ہوا۔ وہی چٹان۔ وہی پہاڑ بنگئے یہ باتیں تو آج کی تحقیق ہیں لیکن قرآن اور حدیث میں موجود ہے۔ اور ایک ایماندار کے لئے یہ قرآن کریم اور حقیت مآبؐ کے منجانب اللہ ہونے کے کافی ثبوت ہیں۔ وید کو چھوڑ دو وہ انسانی سوسائٹی کی ایک ابتدائی سے ابتدائی شکل کے مناسب حال کتاب نظر آتی ہے۔ اسمیں علمی حقائق کا ذکر کہاں ہو سکتا ہے۔ ہاں بائبل سے کتاب پیدائش کی ابتدائی آیات میں پیدائش کائنات کا ذکر کیا ہے۔ لیکن بائبل کی ان باتوں پر آج دنیا ہنس رہی ہے۔ بائبل کی کہانی کی بڑی بری تاویلیں کی گئیں۔ لیکن علمی انکشافات نے ان کا بطلان کر دیا۔ اور آج وہی باتیں بائبل کے خدا کی طرف سے نہ ہونیکے ثبوت میں پیش کی جاتی ہیں +

انسان کی پیدائش کے متعلق بھی جو کتاب حمید نے فرمایا۔ وہی بہت حد تک آج علوم جدیدہ نے تسلیم کر لیا۔ قرآن کریم نے فرمایا کہ انسان کی اصل مٹی کے جوہروں کی کشید ہے جو کچھ زمین کے اندر اور جو کچھ باہر ہیں۔ ان سب کا خلاصہ جسم انسان کے اندر موجود ہے۔ اکل و شرب کے ذریعہ یا اور راہوں سے یہ سب کی سب چیزیں انسان کے اندر چلی جاتی ہیں۔ اور انہیں سے نطفہ انسانی پیدا ہوتا ہے۔ قرآن کریم اس پیدائش کا حال بیان کرتے ہوئے

اس سے بھی آگے جاتا ہے۔ وہ ان چیزوں کا ماخذ بھی بتلاتا ہے جہاں سے یہ چیزیں آئیں۔ یہ چیزیں آسمانوں سے اُترتی ہیں۔ کچھ ان روشنیوں کے ذریعہ جو ستارہ ہر سیارہ سے زمین تک پہنچتی ہیں۔ جو اس پانی کے ذریعہ جو برنگ بارش زمین پر آتا ہے۔ اثیری کرہ سے چلکر ہر ایک بعد تے کرہ فلک کی چیزیں زمین پر بطریق بالا پہنچکر زمین کے اندر دھس جاتی ہیں۔ اور زمین کیلئے باعث حمل ہو جاتی ہیں۔ اس حمل کا نتیجہ زمین کے اندر کی جمادات۔ معدنیات اور زمین کے اوپر کی نباتات اور دیگر، اندرونی بیرونی چیزیں ہوتی ہیں۔ انہیں چیزوں کے امتزاج مختلفہ سے ذیل کی سات چیزیں بھی پیدا ہوتی ہیں۔ جو ازروئے تحقیق جدید انسانی نطفہ کی تخلیق کیلئے ضروری ہیں۔ یا جن کا امتزاج انسانی نطفہ کو پیدا کرتا ہے۔ انسانی جسم کی بناوٹ میں یہ سات چیزیں ضروری ہیں اور وہ یہ ہیں :۔

نشاستہ۔ حلویات۔ دہنیات۔ نمکیات۔ لحمیات۔ فاسفورس۔ مائعات

ان سے نطفہ پیدا ہوتا ہے۔ نطفہ حمل میں جاتا ہے۔ اور وہاں چند منازل طے کرکے بچہ انسان کی شکل اختیار کرتا ہے۔ اور اس ہیولے انسانی میں نفس مدرکہ پیدا ہوتا ہے۔ جس نے اب آگے ترقی کرنی ہے۔ خلاصہ یہ ہے، کہ آسمانی اور افلاکی چیزیں روشنی کے ذریعہ یا بارش کے ذریعہ زمین پر آتی ہیں۔ اور زمین کے بطن میں جاکر باعثِ حمل زمین ہوتی ہیں۔ اور وہاں سے مختلف شکلوں میں مذکورہ بالا سات چیزیں پیدا کرتی ہیں جنکی ترکیب سے نطفہ پیدا ہوتا ہے۔ اور نطفہ حمل میں جاکر چند منازل کے بعد پیدائش نفس مدرکہ کا موجب ہوتا ہے۔ ان حقائق قرآنی کو جدید علمی تحقیق تسلیم کرتی ہے۔ اب قرآن کے ارشادات ملاحظہ ہوں :۔

وانزلنا من السماء ماءً بقدر فاسکنٰہ فی الارض ق وانا علیٰ ذھاب بہٖ لقادرون ط فانشانا لکم بہٖ جنّٰتٍ من نخیل واعناب لکم فیھا

لکم بہ جنّٰت من نخیل و اعناب لکم فیھا فواکہ کثیرۃ
ومنھا تاکلون ＋
ولقد خلقنا الانسان من سللۃ من طین ج ثم جعلنٰہ
نطفۃ فی قرار مکین ؕ ثم خلقنا النطفۃ علقۃ
مضغۃ فخلقنا المضغہ عظاماً فکسونا العظام
لحماً ق ثم انشانٰہ خلقاً اٰخر ط فتبارک اللہ
احسن الخالقین ط ＋

ترجمہ - اور ہم بادل سے ایک اندازہ سے پانی اُتارتے ہیں - پھر اُسے زمین میں ٹھیراتے ہیں - اور ہم اسے لیجانے پر یقیناً قادر ہیں - پھر ہم اسکے ساتھ تمہارے لیئے کھجوروں اور انگوروں کے باغ اُگاتے ہیں - ان میں تمہارے لئے بہت پھل ہیں - اور ان سے تم کھاتے ہو ＋ (سورہ ۲۳ آیت ۱۸)

اور ہم انسان کو مٹی کے خلاصہ سے پیدا کرتے ہیں - پھر ہم اُسے ایک مضبوط ٹھیرنے کی جگہ میں نطفہ بناتے ہیں - پھر ہم نطفہ کو لوتھڑا بناتے ہیں - اور لوتھڑے کو گوشت کے ٹکڑے میں ہڈیاں بناتے ہیں - اور ہڈیوں پر گوشت چڑھاتے ہیں - پھر ہم اُسے ایک اور پیدائش دے کر اٹھا کھڑا کرتے ہیں - پس اللہ بابرکت ہے جو سب بنانیوالوں سے بہتر ہے (سورہ ۲۳ آیت ۱۲)

یہ آیات کسی تفسیر کی محتاج نہیں - ہاں یہ امر واقعی عبرتناک ہے - کہ جس ترتیب و صفائی سے قرآن کریم نے رحمی منازل ارتقا کو شمار کیا ہے وہی منازل آج علمی تحقیق میں آئی ہیں - اس طرح نطفہ انسانی کے جن سات اجزا کا اوپر ذکر کیا گیا ہے - قرآن کریم نے انہیں آجکل کی علمی اصطلاح میں تو بیان نہیں کیا لیکن ان چیزوں کا ذکر کر دیا ہے - جن سے یہ سات چیزیں پیدا ہوتی ہیں - رہا یہ امر کہ آسمانی چیزیں کس طرح حمل زمین کا موجب ہوتی ہیں اس کا ذکر خاص طور پر سورہ الطارق میں آگیا ہے ＋ طارق کے معنی رات کا

آنیوالا۔ اور طارق کی تشریح سیاروں اور ستاروں سے کی گئی ہے جو اپنا فعل حمل رات کے وقت کرتے ہیں۔ والسمآءِ والطارق ۝ وما ادرٰئك ما الطارق ۝ النجم الثاقب ۝ ۔ ۔ ۔ ۔ السماء ذات الرجع ۝ والارض ذات الصدع ۔ ترجمہ ۔ آسمان پر غور کرو ۔ اور اس پر غور کرو جو رات کے وقت آتا ہے ۔ اور تم جانتے ہو کہ رات کے وقت کون آتا ہے وہ ستارہ ہے ۔ جو چمکتا ہے، اور پھاڑنیوالا ہے ۔ اور حمل کرنیوالا ہے (لفظ ثاقب کے یہ تینوں معنے آتے ہیں) آسمان کو دیکھو جو چیزوں کو ڈالتا ہے (یعنے اسمیں قوت فاعلی ہے) اور زمین کو دیکھو جو چیزوں کو قبول کرتی ہے (یعنے اسمیں قوت انفعالی ہے) +

"یہاں میں ایک اور آیت کا ذکر کرتا ہوں جسمیں فلکیات کی ایک حقیقت کا اظہار ہے ۔ کُلٌّ فی فلك یسبحُوْن ۔ سورۂ یٰسین میں نظام شمسی کا ذکر کرتے ہوئے قرآن کریم نے ایک آیت کا خاتمہ الفاظ بالا پر کیا ہے جس کے لفظی معنے یہ ہیں کہ فلکیات کی ساری چیزیں چاند ۔ سورج ستارے سب کے سب اپنے اپنے فلک میں تیرتے ہیں ۔ جس سے یہ پایا جاتا ہے کہ یہ افلاک کسی سیال چیز سے بنائے گئے ہیں ۔ سائنس ہمیں یہ پتہ دیتی ہے ۔ کہ اثیری مادہ جسمیں ستارے سیارے ہوتے ہیں ۔ وہ فی الواقع سیال چیز ہے ۔ اس قدر بلیغ اور صحیح علم عالم الغیب کے سوا کس کا ہو سکتا ہے ۔ کیا یہ چند باتیں جو بیان ہوئیں اسبات کا کافی ثبوت نہیں ۔ کہ قرآن کریم عالم الغیب کی کتاب ہے +

---

# خطبۂ عید الفطر

از خواجہ نذیر احمد صاحب قائمقام امام مسجد ووکنگ

## اسماء حسنہ

## لا الٰہ الا اللہ

ھو اللہ الذی لا الٰہ الا ھو علم الغیب والشھادۃ ھو الرحمٰن الرحیم ۔ ھو اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الملک القدوس السلٰم المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر سبحٰن اللہ عما یشرکون ۔ ھو اللہ الباری المصور لہ الاسماء الحسنیٰ یسبح لہ ما فی السموٰت والارض وھو العزیز الحکیم

ترجمہ ۔ وہی اللہ ہے (مادہ کا) پیدا کرنیوالا روح کا پیدا کرنے والا (مختلف) شکلیں بنانیوالا اس کیلئے سب اچھے نام ہیں ۔ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے ۔ اسی کی تسبیح کرتا ہے ۔ اور وہ غالب حکمت والا ہے +

ہمارے نبی کریم ایک ہی زبردست پیغام دنیا میں لائے ۔ وہ پیغام لا الٰہ الا اللہ ہے ۔ یہ کلمہ طیبہ اس پیغام کی نظری یا ایمانی شکل ہے ۔ لیکن اسکی عملی یا صوری شکل تخلقو باخلاق اللہ ہے (تم اللہ تعالیٰ کے اخلاق سے متخلق ہو جاؤ) لا الٰہ الا اللہ اگر اقرار لسانی ہے تو تخلقو باخلاق اللہ پر عمل پیرا ہونا اس اقرار لسان کی تصدیق بالقلب ہے ۔ اس پیغام کی اہمیت انسان کو تو سمجھ آتی ہے ۔ جب وہ صحیفۂ قدرت پر غور کرے ۔ اور ان اسباب کو دیکھے جو ہماری ہر قسم کی کامیابی کا موجب ہو سکتے ہیں ۔ پھر یہ دیکھے کہ اس پیغام کا تعلق ان اسباب سے کہاں تک ہے ۔ فلاح کا راز صرف ایک بات پر آ رہا ہے ۔ اور وہ یہ ہے کہ ہم اپنے حالات کو کائنات کے حالات کے مطابق کر لیں +

اگر مصنوع سے صانع کے دل ودماغ کا پتہ چل جاتا ہے تو کائنات بھی خالق کائنات

کا کامل آئینہ یا بالفاظ جرمن شاعر گوئٹی کی کائنات مذکہ اعظم کا لباس ہے۔ اب اگر کل کے کل قوائے فطرت اور ایسا ہی نیچر کے قوانین در اصل خالق کائنات کے اخلاق کے ہی مظہر ہیں یا بالفاظ دیگر اگر اخلاق خداوندی اپنے عملی رنگ میں کائنات کے قوائے اور اس کے قوانین کی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں۔ جیسے کہ اسلام نے تعلیم کیا ہے۔ اور ہماری کامیابی اسیمیں ہے۔ کہ ہم اپنے حالات کو قوانین کائنات کے مطابق بنالیں تو فلاح انسانی اسیں ہے۔ کہ ہم متخلق باخلاق خداوندی ہو جائیں۔ ہم حقیقت لا الٰہ الا اللّٰہ کو اپنے پر وارد کرلیں +

چاروں طرف اسبات کا شور ہے۔ کہ مذہب اور سائنس میں تطابق نہیں۔ یہ شور بھی اس دن ختم ہو جاویگا۔ جب دنیا سچے سائنس اور سچے مذہب کو پالیگی۔ کیونکہ یہ دونوں اپنی اپنی جگہ ایک ہی چیز کے دو نام ہیں۔ مذہب اور سائنس ہر دو خداوند کے ان ایک ہی قسم کے قوانین کو بتلاتے ہیں۔ جو کائنات میں الگ الگ کام کر رہے ہیں۔ ایک کا دائرہ عمل اگر جسمانیات ہے تو دوسرے کا میدان عمل۔ ادراکیات روحانیات و اخلاقیات ہیں۔ یہ سب کے سب ایک ہی صاحب علم و ارادہ علت العلل کی طرف سے ہیں۔ لہٰذا یہ تخالف و تضاد کے متحمل نہیں ہوسکتے +

ہم ذات ربانی کے متعلق کچھ نہیں جانتے۔ وہ تذکیر و تانیث سے ارفع ہے۔ وہ نفی الجملہ لیس کمثلہ شئ کا مصداق ہے۔ یہ نہیں کہ اسکی مثل کوئی شے نہیں۔ بلکہ اسکے مثل کے مثل بھی کوئی شے نہیں۔ خدا کی ذات مقام ادراک سے اس قدر ارفع ہے۔ کہ وہ تشبیہات و استعارات کے دائرہ تخیل میں بھی نہیں آسکتی۔ قرآن نے کیا صحیح فرمایا +

بدیع السموٰت والارض انّیٰ یکون لہ و لم تکن لہ صاحبۃ

وخلق کل شیءٍ وھو بکل شیءٍ علیم - ترجمہ - آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا - اس کا بیٹا کس طرح ہوسکتا ہے - جب اسکی کوئی بیوی ہی نہیں - اور اس نے ہر چیز کو پیدا کیا - اور وہ ہر چیز کو جاننے والا ہے + (سورت ۶ آیت ۱۰۲)

لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار وھو اللطیف الخبیر - ترجمہ - نگاہیں اس کا احاطہ نہیں کرسکتیں - اور وہ نگاہوں کا احاطہ کرتا ہے - اور وہ باریک باتوں کا جاننے والا خبردار ہے (سورۃ ۶ آیت)

اگر مذہب یہ کوشش کرے - کہ خداوند کی ذات کو انسانی تخیل و تعقل میں لے آئے تو یہ ناممکن ہے - اس لا محدود ہستی کا ایک خفیف سے خفیف تصور بھی انسان کے محدود خیال میں نہیں آسکتا - جسقدر بھی ہم نے سمجھا وہ اسکی ذات کے متعلق نہیں - بلکہ اس ذات کے بعض خط و خال کے متعلق سمجھا - اور اس کا بھی پتہ ایکطرف اسکی کائنات کے خط و خال پڑھنے سے چلا اور دوسری طرف اس کے اپنے الہام سے - جو کسی نبی کے قلب مطہر پر نازل ہوا - بالفاظ دیگر خدا کے صفات اور اس کے اخلاق کا علم صحیح سائنس اور صحیح مذہب سے انسان کو ملا - لیکن اگر سائنس کائنات یا آئینۂ منشاء مدرکۂ اعظم کے کُل کے کُل اسرار پڑھ نہیں سکی - تو پھر خدا کے مرسلین بھی خالق کائنات کے متعلق اسی قدر علم ہم کو دے سکے جسکے متحمل انسانی دماغ تھا - ہمارا اپنا دل و دماغ اسکی کُنہ کو نہیں پہنچ سکتا - ہاں ہماری قوتِ ادراک کے حد تک اس نے اپنی حقیقت سے ہمیں آگاہ کیا -

قرآن کریم کوئی ننانویں نام خدا کے گنتا ہے - یہ اسماءِ حسنہ خداوند کے اخلاق ہیں - یہ اسماءِ حسنہ ربانی اخلاق کو محدود نہیں کرتے یہ تو صرف ان اخلاق کا ذکر ہے - جنہیں انسان اپنے ادراک میں لا سکتا ہے یہ وہ ننانویں طریق یا صورتیں ہیں - جنہیں وہ الباطن اس کائنات میں ظاہر ہوا

اگر اسکی منشاء یہ تھی کہ زمین کو پیدا کرے۔ اور اس پر انسان کو اپنا خلیفہ کرے۔ تو اس مقصد کو عملی صورت دینے میں اللہ تعالیٰ نے ان ننانویں اخلاق کے اظہار کی ضرورت سمجھی۔ یہ ننانویں نام دراصل ان قوانین کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ جن پر کائنات بہ تعلق انسان چل رہی ہے۔ اور جن کے مطابقِ حال اپنے آپ کو بنا کر انسان خلیفۃُ اللہ علے الارض ہو جاتا ہے۔ لہٰذا خدائے قرآن خدائے کائنات ہے۔ قرآن و کائنات ایک ہی خدا کا پتہ دیتی ہیں۔ صحیح علوم جدیدہ اور علوم قرآن ایک ہی چیز ہیں۔ لا الٰہ الا اللہ کی کُل حقیقت اگر اخلاق خداوندی سے مُتّصف ہونا ہے۔ اور قوانین کائنات حسب تصریح بالا انہیں اخلاق خداوندی کی عملی شکل ہیں جن کے مطابق عمل پیرا ہوتا ہر قسم کی فلاح و کامیابی کو انسان کے قبضہ میں لے آتا ہے۔ تو پھر

لا الٰہ الا اللہ

کا پیغام انسانی فلاح کے طریق حصول کا پیغام ہے۔ اگر اس کلمہ طیبہ نے بحیثیت علت صوری کائنات کو پیدا کیا ہے۔ تو اسکی علت عملی نے قرآن کا جامہ پہنا ہے +

آج ہم جدید اکتشافات کی روشنی میں زمین سے چلکر فلک الافلاک کی سیر کرتے ہیں۔ لیکن جہاں بھی ہم جاتے ہیں ہمیں قانون کی حکومت ہر جگہ نظر آتی ہے۔ اثیری ذرّات سے چلکر خاتمہائے دماغ انسانی تک (رو بہ زمین پر منتہائے کائنات ہے) ہر چیز ہر مصنوع ہر مخلوق شے قانون کی زنجیر میں جکڑی ہُوئی ہے۔ اس کا مواد اسکی تخلیق۔ اس کا نشو و نما اس کی بلوغت۔ اس کا رزق۔ الغرض ہر ایک بات ایک نہ ایک قانون تلے کام کرتی نظر آتی ہے۔ ان تمام قوانین کا شمار تو محالات اگر نہیں تو ایک امر طویل ہے۔ لیکن جو موٹے موٹے قوانین معلومہ ابتداء یعنے اثیری ذرات سے لے کر انتہائے پیدائش علے الارض یعنے پیدائش و بلوغیت انسان تک

کام کرتے نظر آتے ہیں - وہ برُوے تحقیق جدیدہ حسب ذیل ہیں :-
قانون تخلیق یعنے آٹھوں پہر اور ہر آن میں چیزیں پیدا ہو رہی ہیں - اور قدرت ایک لمحہ بھر بھی عمل خلق سے خالی نہیں - مخلوق چیزوں کا قیام مابعد اور اس قیام کے لئے مایحتاج کا تہیّہ یعنے پیدائش رزق پھر اس مایحتاج کا تخلیق اشیاء سے پہلے ہی موجود ہونا - پھر مخلوق کی بلوغت یعنے اس کا اپنے مایحتاج سے متمتع ہو کر اپنے بطون اور جواہر مخفیہ کو ظاہر کرنا - ہاں اگر کوئی مخلوق غلط راہ پر پڑ کر اپنے بلوغ کو نہ پہنچ سکے تو کائنات میں قوانین اصلاحیہ کے ماتحت آکر اس مخلوق کا صحیح راہ ترقی پر آجانا - الغرض کائنات میں ہر جگہ جو موٹے موٹے قانون کام کر رہے ہیں وہ حسب ذیل ہیں - قانون خلق - قانون قیومیت - قانون رازقیت قانون خلق مایحتاج مصنوعات - قانون بالغیب - قانون اصلاح - یہ باتیں کوئی محتاج تشریح نہیں - ہاں اگر وجود قانون وجود مقنن کا مستلزم ہے - تو پھر یہ قوانین کسی خالق کسی قیوم کسی رازق کسی خالق مایحتاج مخلوق - کسی باعث بلوغیت اور کسی مصلح کا پتہ دیتے ہیں - قرآنی اصطلاح میں یہ سب قوانین چار قوانین کے نام تلے بیان کئے گئے ہیں - ربوبیت (خالقیت قیومیت - رازقیت) رحمانیت (خلق مایحتاج مخلوق - رحیمیت (یعنے مخلوق کے اپنے نشوونما کے لئے کسی عمل پر زیادہ نتائج مرتب کرنا) قرآن نے ابتدا میں ہی ان صفات والے خدا کا ذکر کیا - کیا ربّ خدائے قرآن خدائے کائنات نظر نہیں آیا - کیا سچی سائنس علوم قرآن کے خلاف جا سکتی ہے خوب غور کر کے دیکھ لو - جسمانیات میں - اخلاقیات وروحانیات میں - تمدن و سوسائٹی میں ہر جگہ جو بہترین قوانین تمہیں کام کرتے نظر آئیں - وہ اسماء حسنہ سے ہی اخذ شدہ نظر آئیں گے - اب اگر کسی متمدن و کامیاب انسان نے اپنی کامیابی کو قوانین کائنات کی اطاعت میں حاصل کیا ہے - تو ایک کامیاب مسلم

